**نوعدیگر** منگل کے دن جو شخص فوت ہوا ہو تو اس شخص کی تربت سے ایک مٹھی بھر مٹی لاوے اور جس گھر کے آدمی سوتے ہون اوس گھر مین اگر وہ مٹی ڈالی تو وہ آدمی لوگ اوسیطرح سوتے رہینگے **نوعدیگر** بیچ دفع احتلام کے جو کوئی سورہ نوح کو ہر رات سوتے وقت پڑھا کریگا احتلام سے بچا رہیگا **نوعدیگر** جو ہنگرہ کہ اوپر قبر کے اوگا ہوا وسے یکشنبہ یعنے اتوار کے روز اوکھاڑے اور جڑ اوسکی ازاربند مین باندھے محتلم نہین ہوگا **نوعدیگر** سورہ قل اعوذ برب الناس تین بار سوتے وقت پڑھے پڑھنے کے بعد کسیکے ساتھہ بات نکرے محتلم نہین ہوگا **نوعدیگر** جاری پانی کے اندر ایک پتھر ملا کرتا ہے جسکا کچھہ برا اثر آنسخہ اصل مین تحریر نہین تھا مینے اصل کی نقل اوسیطرح کی لکھا ہی کہ جو کوئی اس پتھر کو اپنے ساتھہ رکھیگا محتلم نہین ہوگا **نوعدیگر** اگر باگھہ کی دُم کی بال کو بن کے ازاربند بنائے اور شوال کے مہینے مین اسکو نیفہ مین ڈال کے پہنا کرے جب تک وہ اوسکی پاس رہیگا ہرگز محتلم نہوگا **نوعدیگر** یکشنبہ یعنی اتوار کے دن سفید آک کی جڑ جبتک کہ جہان اوسکی نہ پہونچے یعنی صبح کی وقت اوسے اوکھاڑے اور ازاربند مین باندہے اگر ممکن ہو تو اوس جڑ کا ازاربند بناوے جب تک اوسکے ساتھہ ہوگا ہرگز محتلم نہوگا **طلسمات** علاج چراغ ہوا اور پروانے سے نہ بجھنے کیلئے اگر نمک سنگ بیچ جلتے ہوے چراغ کے ڈالے تو ہوا اوس چراغ کو بجھا نہ سکیگی اور دفع پروانے کے لئے یہہ علاج ہی کہ شمع کو روشن کرکے ایک کلاک بھر بیچ تابش آفتاب کے رکھے اور پھر اوسیطور جلتی ہوئی گھر مین لیجاے اور رکھے کوئی پروانہ گرد اوسکے نہ پھریگا اور بقوے دوسرے چراغون جو اس چراغ سے روشن کیے جائینگے وہ چراغان بھی یہی حکم رکھتے ہین **طلسم** چراغ سانپ کی کانچلی کو لاکے اوسکی چار بتیان باٹے اور ایک بتی کو بیچ ہر ایک کونے گھر کے رکھے یعنی ہر چہار کونون مین رکھی اون بتیون کو روشن کرے وہ گھر سانپون سے بھرا نظر آویگا **طلسم** اگر چاہی کہ چراغ آپ ایک دوسرے کے ساتھہ لڑائی کرین تو چاہیے

ایک

ایک چراغ مین چربی گرگ اور دوسرے چراغ مین چربی بکری کی ڈالے اور دونون چراغون
کو ایک گز کے فاصلے پر رکھکے روشن کرے وہ چراغان آپ مین اولجھکے لڑائی
کرینگے طلسم لاوے دیوچہ آبی اور لال کپڑی مین ڈالکر بتی بناوے اور چراغ مین جلاوے جو کوئی
اس گھر مین آویگا ایسا نظر آویگا جیسا کوئی سنگا کھڑا ہے طلسم چربی بکری کی اور چربی باگھ
کی ان دونکو دو چراغونمین ڈالکے وہ چراغان روشن کری اور بفاصلہ ایک گز کے رکھے
دونون آپس مین لڑائی کرینگی طلسم چربی کرک کی اور چربی مچھلی کی ایک جگہہ ملاکے بیچ چراغ
کے جلاوی تمام گھر پانی سی بھرا ہوا نظر آئیگا طلسم واسطے غرق نہونی بیچ پانیکی جس کسیکو خوف
غرق ہونیکا بیچ پانی کی یا چلجانیکا آگمین ہو تو اس آیہ شریف کو پڑھا کرے اور خود پر دم کیا کرے
إِنَّ وَلِيِّيَ اللَّهُ الَّذِي نَزَّلَ الْكِتَابَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصَّالِحِينَ وَمَا قَدَرُوا اللَّهَ حَقَّ قَدْرِهِ
وَالْأَرْضُ جَمِيعًا قَبْضَتُهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَالسَّمَاوَاتُ مَطْوِيَّاتٌ بِيَمِينِهِ سُبْحَانَهُ
وَتَعَالَى عَمَّا يُشْرِكُونَ طلسم ایک رنگ کالے کتے کا دودہ لاے اوسکا دہی بناوے
اور اسمین سے مسکہ نکالے جو کوئی اس مسکہ مذکور تیلی پر پاؤن کی او تمام پانون پر ملے اور
اونٹ کے چمڑے کی جوتیان پہنے جسقدر پانی پر جائیگا غرق نہین ہوگا بلکہ پیر نیوالا اوسکی
آگے تھک جائیگا مجرب ہی طلسم بال اور پوست مادن گائی کا زمین مین گاڑی اور ہر روز
اوسکو پانی دیا کرے اوس جگہہ سے کنیر کا جھاڑ اوگیگا طلسم گوبر مادہ گائی کا جوکہ جونہ ہوا و کسی
مٹی مین گاڑے اور ہر روز ایک مدت تک پانی دیا کرے باذن اللہ تعالے اوس جگہ سے
نیلوفر کا جھاڑ اوگیگا طلسم سینگ مادہ گائی کا زمین مین گاڑے اور پانی دیا کرے
اوس جگہہ سے نیزہ کے بانس کا جھاڑ نکلیگا طلسم ہینگ کو بیچ پانی کے پیس کر تھوڑا سا
شہد اوسمین ملاوے اور گیہون اور چاول اسمین بھگاوے ایک شب اور ایک دن اسطرح
رکھے بعد اوسکے سکھا کر کسی جگہہ پر ڈالدی جو پرندہ اوسکو کھائیگا بیہوش ہو جائیگا
جب گائے کا گھی اور دودہ یہہ دونون ایک جگہہ ملاکے اوسے کھلاویگا

تب اچھا ہوگا ہوش مین آئیگا طلسم بیچ جامع العلوم امام فخر رازی کے مسطور ہے کہ اگر چاہے
توکہ ہوا کے اور زمینی مرغون کو صید کرنے یعنی پکڑنے ساتھہ بے مشقت کے تو لے
تھوڑے سے گیہون اور تھوڑا سا کندہک پیلا اور اوس گیہون کو اوس کندہک مین جوش
دیوے اور پھر اوس گیہون کو مرغون کے آگے ڈالے تاکہ اوس سے وہ پرندی کھاوین اوسکو کھا
نیکے بعد ایک ساعت تک صبر کرے تاکہ وہ پرندے بیہوش ہو جاوین ہاتھون سے
پکڑے جاوین طلسم کئی دلنے جوز القی کو پیسکے پانی مین ڈالے تمام مچھلیان اوپر پانی
کے آوینکے اسطرح کہ ہاتھون سے پکڑے جاوینگی طلسم حبہ نعل کو پیسکے مغز
اسکا نکالے اور پانی سے پیسکے اوپر کھڑاوین کے جسپہ کھونٹی یا چمڑا نہ لگا ہوا اوسپر ملے اور پانون
کو دھوکر اوس جوتے یا کھڑاوین جسپر دوا لگی ہے پہنے اور چلے کہ پانون سے جدا نہ ہونگے
طلسم خراطین جسکو کینسیڈل کہتے ہین اوسکی چربی نکالکے اوس چربی کا دہوان
لیکے سیاہی بناوے جو کچھ اوس سیاہی سے لکھا جاوے گا اور وہ لکھا ہوا رات
کو بغیر چراغ کے پڑھا جاویگا طلسم زرنیخ طبقی کو گھسکر باریک بیچ شیشہ
تنگ دہن کے ڈالے اور مقطر سرکہ یعنے بوند بوند سرکہ لیا ہوا اوس شیشے مین
بھرے اور کسی اندہیری جگہہ مین لیجاکے رکھے بغیر چراغ کے روشنائی ہوگی طلسم
کاغذکی کڑائی بناوے اور تل کا تیل اوسمین بھرے اور آگ کے اوپر رکھے اور جو چیز چاہے
وہ پکالے کاغذ نہین جلیگا طلسم جس مقام پر اوپر عورت کے منہ کے خال سیاہ
یعنی کالا تل ہوگا اوسی مقام پر بیچ اندام نہانی سے یعنے عورت کے چھپے مکان پر بھی تل
کا دانہ ہوگا طلسم جو تنکا کہ بیچ بگولے ہوا کے ساتھہ اوپر جاتا ہے جو کوئی اوسکو
اوسی حالت مین اپنے دانتون سے پکڑیگا اور ساتھہ بشک خوک کے بیچ کمر کے باندھیگا
تو اوڑہائی من کھانا کھائیگا طلسم لاوے کیک کہ جسکو پسو کہتے ہین اور نصف پائین
اوسکا جس عورت کو کھلاوے حیض جاری ہو جاوے مگر نصف اوپر کا باحتیاط رکھے

کیونکہ اوسی نصف بالا کے کھلانے سے صحت ہونا ممکن ہے ورہ حیض ہرگز بند نہوگا
**نوعدیگر** لاوے زبان زاغ سیاہ وخاک مدفن یعنی مسان کی اور بیسون ناخن اپنے پسلی بروز
مذکور جلاکر رکھے اور زبان زاغ مذکور اتوار کو علی الصباح جدا جدا جلاکر اوسمین انزال اپنا مع لعاب
دہن وخون انگشت خنصر خود جو کہ سب مین چھوٹی اونگلی ہی نکالکر ہر ایک چیز باہم آمیز کرے
اور اپنے انزال مین برابر نخود کے گولیان بنائے پھر جسکو ایک گولی بروز شنبہ کھلاوے
اسقدر فریفتہ ہو کہ عقب گذاری دشوار ہوجاوے **نوع دیگر** جو عورت بیحیا نہایت ہو بروز شنبہ
بیخ لجالو لاکر اوسے کھلاوے شرمدار ہوجاوے **نوعدیگر** عورت کے سر کے بال اور
مرد کا کپڑا دونون کو منگل کے روز جلاوے اگر چاہے کہ عداوت ہوجاوے کھلاوے عداوت
ہوجاویگی مجرب ہی آزمودہ ہی **نوعدیگر** دم چھپکلی کی اتوار یا منگل کے روز لیکن اخیر ماہ
مین برہنہ ہوکر ایک کپڑا ھی بدن پر باقی نہ رہوے تراش لیوے مگر جبتک کہ وہ دم بریدہ
رقص مین رہے خود بھی ناچا کرے جبکہ ٹھہر جاوے تو اوسکو اوٹھالاوے کہین پوشیدہ
سایہ مین سُکھاکر روغن چنبیلی مین ترکرکے جلاوے تماشائی عجیب معاینہ کرے **در بیان**
**شعبدہائی رنگارنگ** اگر آب نوسادر وپھلاوان وسرکہ یکجا کرکے بیضہ کبوتر پر کہ نر
ومادہ دونون سفید ہون اشیاء مذکور سے نقش کرے اور پھر کبوتر کے تلے رکھدے
وقت بچہ ہونیکے وہ نقش ظاہر ہونگے **نوعدیگر** اگر نوسادر وسہاگہ وسنکہیا مساوی الوزن
ملاکر لکھے ہوے حرفون پر ملے اور دہوپ مین رکھدے حرف دور ہوجاوینگے **نوعدیگر**
اگر کپڑیکو سات مرتبہ کھیکوار کے دودہ مین ترکرے اور ساتون بار سائے مین خشک کرے
اور آگ مین ڈالدے کپڑا باہر کرنکلے گا **نوعدیگر** اتوار کے روز کوّے کی چونچ لاوے اور
دھوپ اور گوگل کی دھونی دیکر جسقدر خط اوس چونچ سے زمین پر کھینچے جو عورت
اوسے نانکھ جائیگی خون حیض جاری ہوگا اور جبکہ اوسی چونچ کو دھوکر پلائے گا خون بند
ہوجائیگا **نوعدیگر** اگر ایک مکھی اور آدھی سیاہ مرچ ذراسی ہینگ پانی مین

پیسکر آنکھہ مین لگاے تب لرزہ دفع ہوجاے **نوع دیگر** سفید دھتورہ اتوار کو اوکھاڑ کر مرد کے
دہنے ہاتھہ مین اور عورت کے بائین ہاتہہ مین باندہین تپ ایک روز مین دفع ہوجاوے
**نوع دیگر** اگر تباسا ثابت اور درست روغن مین چرب کرے اور پانی مین چھوڑدے
تباسانہ کھلیگا **نوع دیگر** اگر چاہے کہ کھی مکان مین نرہے تو عاقرقرحا اور گندنک
اور بیخ نرگس پانی مین ڈال کر حل کرے اور اس پانی کو دیوار پر یا جس مکان مین چھڑک
دے وہان مکھی نرہیگی **نوع دیگر** اگر چھپکلی کی چربی مین بورہ ارمنی ملا کر پارۂ کتان سے ایک
فتیلہ بناکر چربی مذکور مین آلودہ کرے اور چراغ نو مین رکھکر روغن سیماب
ڈالکر روشن کرے معلوم ہوگا کہ اہل محفل کشتی پر سوار دریا کی سیر کرتے ہین **نوع
دیگر** ترکیب یہہ کہ دو مرغ مقابلہ باہم سے جدا نہون چاہیے کہ ایک مرغ کی آنکھہ مین سنگ
مقناطیس سرمہ ساکر کے لگائی اور دوسری کی آنکھہ مین برادۂ آہن باریک کرکے لگاوی دو
نون مرغ برابر لڑا کرینگے مقابلہ سے جدا نہونگے **نوع دیگر** اگر ہرتال اور منسل گاے کی مسکہ
مین ملاکر سات گولیان بناوے اور ایک ہفتہ تک طاوس کو کھلاوی بعد ہفتہ کے بیٹ
اوس طاوس کی لیکر پانی مین ملاکر پھر جو چیز کہ از قسم زر و نقرہ ہو اوس پر رکھے کسیکو دکھلائی نہ دیگا
**نوع دیگر** بچہ جسکو دوا اثر نکرتی ہو یہہ **نقش** لکھہ کر اوسکے گلے مین باندھے دوا فائدہ
کریگی نقش یہہ ہے

**نوع دیگر** واسطے خرابی اور بربادی دشمن کے ساعت زحل
مین کہ قمر در عقرب ہو **نقش** ہذا گدھے کے چمڑے پر لکھے اور اعداد
نام دشمن کے معہ اسم مادر دشمن نیچے نقش کے لکھکر زیر چوکھٹ
دشمن کے گاڑدے اور اگر ممکن ہو تو اوسکی آنگن مین گاڑدی اگر یہہ بھی نہوسکے تو اوس
راہ مین جدھر سے وہ آتا جاتا ہو نقش ہذا دفن کردے انشاءاللہ
تعالے بہت جلد دشمن پر نحیاب ہوگا نقش
یہہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۹ | ۱۶ |
| ۱۷ | لا | ۱۳ |
| ۲۲ | ۱ | ۱۲ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | ۳۵ | ۳۷ ۳۶ | ۲ |
| ۳۸ | ۳۲ | ۹ | |
| | ۲۱ | | |

**نوعدیگر** اگر کسی کو مرگی آتی ہو تو یہ اشکال مشک زعفران سے لکھکر بساعت نیک مریض کی گردن مین باندھے حکم الٰہی سے مرگی دفع ہو جائیگی سبحہ ورتج والله **نوعدیگر** ادویات مجربہ و نسخجات آزمودہ مین و عملیات مین واسطے تحبت کے ایک پنج لوہیکی جو بصورت ناک کے چوڑی ہووے لیکر اوسپر چار سو دفعہ سورہ فاتحہ اور چار سو دفعہ سورہ اذا جاء نصر الله پڑھے مگر اول چار رکعت نماز پڑھے اور بیچ ہر ایک رکعت کے بعد فاتحہ اس آیت کو پڑھے **فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ** پچیس بار پڑھے اور نیت نماز کی یہ ہے **نَوَيْتُ اَنْ اُصَلِّيَ لِلّٰهِ تَعَالٰى اَرْبَعَ رَكَعَاتِ لِتَسْخِيْرِ فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ عَلٰى حُبِّ فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ مُتَوَجِّهًا اِلٰى جِهَةِ الْكَعْبَةِ الشَّرِيْفَةِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ**

**نوعدیگر** واسطے ناسور کے لاوے موز یعنی میٹھا کیلا اور بیچ آفتاب کے سوکھاوے اور سفوف بناوے باریک اور گائے کے گھی مین ملا کر رکھے اور ناسور کا جس قدر زخم گہرا ہو اسقدر لمبی بتی بناکے اوسمین رکھے ہمیشہ چار پانچ روز کے عرصہ مین سوکھ کے اچھا ہو جاویگا خاک فولاد جامن کی چھال کے رس مین ہوتی ہے پہلے فولاد کو کانس سے گھس لے پھر رس مین جامن کی چھال کے ڈالے چہار روز کی مدت مین خاک ہوجائیگا اور کھانا فولاد کی خاک کا برابر وزن ایک روپیہ سونے کا آدھا روپیہ دیوے اگر گرم مزاج ہو تو چاہیے کم دینا اگر سرد مزاج ہو تو وہی وزن بہار دیوے اگر پچیس ۲۵ برس کا ہو تو چاہیے کہ پاؤ تولہ وزن کھاوے اگر بوڑھا ہو تو آدھا تولہ کھاوے واسطے بائی کے بیچ گھی کے دیوے اگر سخت بائی ہو تو شہد مین دیوے **نسخہ امساک لنکا** ورق نقرہ ۴ رتی پارہ ۸ رتی ان دونون کو پیسکے کھرل کرکے گولی بناوے اور گیہون کے آٹے مین اس گولی کو باندھے اسطرح کہ مرغ اوسے کھا سکے مگر مرغ کالے رنگ کا ہو اوسے کھلاوے جب ایک شبانہ روز تمام گذرے اوسوقت اوس مرغ کو ذبح کرے اور اوسکے پیٹ مین سے اوس گولی کو نکالے

اور پانی ستے دھوسکے نگاہ رکھے بروقت مجامعت منہ مین رکھے جب تک کہ منہ مین
وہ گولی ہوگی تب تک ہرگز انزال نہین ہوگا جب منہ سے نکالیگا منزل ہوگا
**نسخہ قوت معدہ** اور رنگ روکو سرخ کرے اور صفرا کو دفع کرے واسطے مرد
ون اور عورتون کے مجرب ہی اور اگر کسی کے تمام اعضا مین درد ہوا کرے اور اشتہا
یعنی بھوک کم ہو اور کھانا ہضم نہین ہوتا ہوا دسکو بہت مفید ہی گلاب کی کلی ۵ ناگر
موتھہ ۵ لونگ ۳ مصطگی رومی ۳ بالچھڑ ۳ تگر ۳ دارچینی ۲ برہمی ۲ زعفران ۲ الاچی ا
جائپھل ا بادرنجبویہ ۵ پوست ترنج ۵ کپورکچری ۳ کچا ریشم جلایا ہوا ۵ مشک ۳ ماشہ عنبر ۲ ماشہ
ورق طلاء ۲ آنولہ رس سیرا شکر سفید مقدار دوبرابر سب دوائیون کے سوای ورق طلا
و آنوالہ رس کی سب دوائیان ہاشون کے وزن سے پہلی آنولے کو سوکھا لیکر صاف
کرکے اور پانی کو جوش دیکر آنولہ مذکور کو اسمین اچھی طرح سے پکاوے بعد صبح کے
وقت شکر کو شیرہ بنا کے پانی مین آنولے کے اوس شیرہ کو ڈالے اور چکھ کے
دیکھے کہ شیرہ کچھ تھوڑا گھٹا ہوا ہو پھر تمام اجزا کو باریک پیسکے اچھی طرح سی چھانکے
کپڑے سے گذارے اوسکے بعد شکر کو قوام دیکے برابر دستور معجون بناوے
خوراک صبحکے وقت تین درم دوا کھاوے اور پرہیز بادی اور کھٹائی کا کرے **نسخہ**
واسطے خصیے کی سوجھہ کے جس خصیہ پر سوجھہ چڑھی ہو یا خصیہ نیچے اوترآیا ہو تو چاہیے کہ
شیرہ بھنگ کی پتے کا اگر کچا پتا بھنگ کا نہ مل سکے تو خود بھنگ بھی خوب ہے
لیکے کئی بوند شہد اور تھوڑا سا چونہ اسمین ملاکر گرم گرم لیپ لگاوی سوجھہ خصیون کا
برطرف ہوگا اور نیچے اوترا ہوا خصیہ بھی پھر اپنی اصلی حالت پر چڑھ آویگا **نسخہ** واسطے ہضم
طعام کے اگر مولی کا بیج نہار منہ ایکتولہ ساتھ باسی پانی کے کھائیگا طعام ہضم اور اشتہا
صادق لائیگا اور قوۃ معدہ کہ ہضم طعام اوپر قوت معدہ کے موقوف ہی بہت پیدا کرے گا
**نسخہ** واسطے دفع درد کمر یہہ نسخہ واسطے دفع درد کمر کے نہایت مفید و آزمودہ ہے

تخم کوسرے کے ایک تولہ لے کے ایک سیر گائی کے دودہ مین جسمین بالکل پانی نہو اسمین
تخم مذکور کو نیم کوب کر کے ڈالے اور جوش دیوے جسوقت پاؤ سیر دودہ باقی رہے او
سوقت پیوے اور اوپر اوسکے ۱۰ دانہ خشکہ کھاوے **نسخہ عجب** اگر کوئی شخص سفید
کنیر کے پھول کو اوپر ناف باکرہ یعنے کنواری عورت کے لگاوے تو فرج اوسکی مانند
طبق کھل جائیگی بے صدمات ضرب آلت کے ڈھیلی و دہن کشادہ بسان غار ہو جائیگی
**نسخہ** واسطے دردنیم سر یہہ نسخہ واسطے آدہے سر کے درد کے بہت مفید ہے بارہا
آزمایش مین آیا ہے آب کشنیز تر یعنے کوتھمیر کو لیکے پانی اوسکا دونون سوراخون مین
ناک کے بوند بوند ٹپکاوے آدہے سر کا درد فی الفور دفع ہوگا **نسخہ** واسطے کھوتنے
پیشاب کے زیرہ سفید ۴ درم کچور ۴ درم ان دونون کو پیسکر بیچ چھاچھہ کے جسے فارسی
مین دوغ کہتے تین دفعہ کھاوے ساتھہ کرم و فضل الٰہی کے شفا پائیگا **نسخہ** یہہ
**نسخہ** واسطے سوزاک یعنی پرمہ کے اور واسطے دہات پشت وغیرہ کے نہایت
مجرب ہی پاکہان بید فلفل دراز الائچی ہلیلہ کابلی بلیلہ آملہ ہر ایک پانچ درم
سلاجیت ۳ درم کوٹ کر چھان کر بکاین کے پانی سے سحق کر کے یعنے خوب
باریک اچھی طرح سے پیسکے گولیان بناوے اور برابر یکدرم وزن کے ہر روز کھاوے
جسوقت آلت سے مثل بکڑی کے جال کی کچھ چیز باہر آوے تو ترک کرے نہین تو
ضرور کھایا کرے **نوع دیگر** منقول جناب شیخ کبیر رحمۃ اللہ علیہ سے کہ جس وقت
حضرت امیر المؤمنین علی کرم اللہ وجہہ نے ساتھہ جناب خاتون جنت کے شادی
کی اوسوقت حضرت جبرئیل علیہ السلام بطریق تحفہ کے اس نسخہ کو بخدمت مبارک حضرت رسالت پناہ
صلی علیہ وسلم کے لائے اور بہت سی تعریف اس ادویہ کی کی مگر یہان مختصر لکھا گیا واسطے
سودا اور صفرا اور درد معدہ و درد پشت و درد سینہ اور درد دندان اور بوی دہن اور
بوئے دماغ اور سوزاک و پرما کو نافع اور دفع کرتا ہے اور قوت باہ کو زیادہ کرتا ہی

بہت مجرب ہے اجوائن خراسانی ۲ درم زنجبیل ۲ درم مصطکی رومی ۲ درم کبابہ ۲ درم
عاقرقرحا ۱ درم جوزبویہ ۱ درم مشکک ۱ درم بھوئی چنے ۱ درم دارچینی ۲ درم خولنجان ۲ درم
عود خام ۲ درم مشک ۱ درم ان سب دواؤن کو کوٹ کر کپڑ اچھان کر کر تین برابر دوا
کے عسل النحل ملاکے اپنے ہاتھہ سے خوب مسلے اور کسی جگہہ مین چھپاکے ساتھہ
محافظت کے رکھے اور ہر روز نہار کے وقت ایکدرم کھاوے نہایت مین ہفتے تک
پرہیز ترشی یعنی کھٹائی و بادی سے کری **معاجین سلاطینی** جو حکماے ولایت سے نے
پادشاہون کے لئے تجویز کیے ہین عنب الثعلب ایک تولہ صمغ عربی ایکتولہ تخم گاجر اتولہ
بھوسی اجوائن کی ایکتولہ مصطکی رومی ایکتولہ کل سہ تولہ اگر ۲ تولہ جاوتری ۶ تولہ دارچینی ۶ تولہ
موصلی سیاہ ۶ تولہ مشک ۶ ماشہ عنبر ایک ماشہ زعفران ۶ ماشہ اور ورق طلا جیساکہ رسم
ہے شہد مین معجون پکاکے بناوے اگر کیف دار چاہے تو چہہ ۶ تولے بہنگ کا تیل
زیادہ کرین کیف دار ہوگا **طلا** بیچ دریافت احوال عورت کے لاوے دانت
گرگ کا اور روغن زیت مین ڈال کر رکھے جسوقت جماع کرنے چاہے اوسوقت قضیب پر
وے وہ عورت اپنا تمام ماجرا اوپر زبان سے لاویگی جو کچھہ بیچ اپنی عمر کے مخفی کا ہین کیہوگی
تمام ظاہر کرے گی **طلا** بڑے بڑ باگل کا تپا لاکر اوپر قضیب کے مسلے جس عورت
کے ساتھہ مجامعت کرے گا اوس عورت پر دوسرا مرد قادر نہوگا سوائی خود اوس مرد کے
**نوعدیگر** اگر کوئی شخص ہرپاریوڑی کا تپا تازہ لاکے اوپر دونون ہاتھون کے مسلے
اسطرح کہ اوس پتے کے پانی سے دونون ہاتھہ اچھی طرح بھیگ جاوین جب
سوکھہ جاوین اوسوقت ساتھہ عورت کے مجامعت کرے جبتک کہ چراغ پر دونون ہاتھونکو
گرم نہ کریگا انزال نہین ہوگا **نوعدیگر** امساک بیر بہوٹی اور دیوانی کنجشک یعنی چڑیا کا گوشت دو
نون برابر وزن سے لے کے ساتھہ پنبہ دانہ یعنے روئی کے بیج جو کے جونی نہ ہوئی ہوتی بنا
وے اور بیچ گائے کے گھی کے نئی سکوری مین چراغ جلاوے اور مشغول مجامعت ہو

جب تک چراغ جلتا رہیگا انزال نہین ہوگا اگر چاہے کہ خلاص ہو تو چراغ کو بجھاوے
**نسخہ امساک** کا بہت خوب اور مجرب ہے جوزبویہ زعفران اسپند اسگند جملہ
چہار جزو ہین وزن ہر ایک جز کا ایک ایک مثقال لیوے اور کوٹ کے بیچ دو برابر شہد
کے ملاوے اور آدہا درم وزن گولی بناکے رکھے اور حاجت کے وقت ایک
گولی کھاوے اور گولی کھانے کے بعد ایک گلاس پیچھے مشغول جماع ہووے عجیب
لذت پائیگا زندگی کا مزا اوٹھائیگا آزمودہ و مجرب ہے **ایضاً نسخہ امساک** عاقرقرحا
کبابہ اسگند موصلی سیاہ خولنجان قرنفل خشخاش بھوئین پھلی ان آٹھ چیزون
کو کوٹ کر دواکے ہموزن شہد لیکر اسمین دواکو ملاکے خمیر کرے اور جنگل بیر کے برابر گولی
بناوے جو کوئی اسکو نہار منہ کھائیگا تو سو کنواری عورتون کا چیرا کھولیگا یہہ نسخہ
درست آزمودہ ہے **نسخہ دہات لپشت** اگر کسی عورت کو دہات جاتی ہو تو یہہ
نسخہ نہایت مفید ہے اگر سفید دہات جاری ہو ایک سیر شاہی ریوند خطائی دو درم زیرہ
سفیدان دونون کو پیسکر کپڑ چھان کرے اور تین پوڑی بناوے اور تین روز کھلاوے
نمک سے پرہیز کرانا لازم ہے خوراک شیر برنج کھلاوے یا کہ دودہ روٹی فرصت کلی حاصل
ہوگی اگر پرمہ ہو اور دہات بہی جاتی ہو تو تین درم شورہ قلمی کو پہلے پیسے پہر ان تینون پڑیون
مذکورمین ملاوے اور کھلاوے اگر پرمہ جونہ ہو تو سات پڑی کھلاوے اگر اس سے
زیادہ جونہ ہو تو چودہ پڑی کھلاوے کہ افضال الہی سے فرصت کلی حاصل ہو
شفای کامل ہو خواہ وہ شخص مرد ہو یا عورت شاہد مراد سے واصل ہو مجرب ہے
**حلوای مفید** کہ حکمای ولایت نے واسطے بادشاہون ولایت کے
ترتیب و تجویز کئے ہین یہہ ہین کدو پانچ سیر مغز بادام ۳ آثار خشخاش آدہا
سیر گلاب آدہا سیر خرما درشت آدہا سیر جوزبویہ ایک تولہ بسباسہ
ایک تولہ مشک خالص یک ماشہ زعفران آدہا تولہ عاقرقرحا آدہا تولہ

رومی مصطکی پاؤ تولہ قرنفل اڑھائی تولہ قاقلہ ادہا تولہ شقاقل مصری آدہا تولہ بودہ آدہا
تولہ موچرس آدہا تولہ گائی کا گھی ایک سیر تخم کنوچہ ۳ تولہ ثعلب مصری ۲ تولہ مغز
تخم کدو ۲ تولہ مغز تخم خربوزہ ۲ تولہ مغز تخم پنبہ دانہ ۲ تولہ ورق طلا ورق نقرہ
ان سب دواؤن کو کوٹے اور کدو کو باریک کرکے اٹھہ سیر شکر سفید کو قوام پر لاکے ایک
سیر شہد خالص ڈالسکے اور مغزون کو گھی مین خوب بہونکے بموجب دستور حلوا بناوے
اور ہر روز صبح و شام دو وقت موافق برداشت طبیعت کے کھاوے یکتولے سے تین
تولے تک اس سے زیادہ نکھاوے خاصیت اس حلوائے مفید کی یہہ ہے کہ اشتہا
صادق صاف لاتی ہے اور جو چیز کھاے گا اوسے ہضم کریگا اور لالی آنکھون کی دور
کریگا اور قوت نظر کو مفید ہے اور قوت باہ کو حد سے زیادہ تیز کرے گا اور بوڑہاپے
کو اور مغز کو اور قوت کمر اور آب منی اور قوت دماغ کو زیادہ کرے اور خون فاسد
ہوئے کو صاف کرے اور منی رقیق یعنے پتلی ہوئی کو سخت اور گاڑھی کرے اور مادہ
بلغم و صفرا و سودا کو دور کرے اور درد معدہ اور درد پشت و درد سینہ و درد کمر اور
دانتون کے درد کو اور تمام بند بند کے درد کو دور اور دفع کرے اور منہ کے باس
اور بوئی دماغ کو نافع اور دفع کرے نہایت مجرب و آزمودہ ہے **نسخہ چاندی
کی خاک کا** انار ترش یعنی کھٹا انار اگر بڑا ہو تو ایکدانہ اگر چھوٹا ہو تو دو دانے
کا رس لیوے اور ایک تولہ نقرہ یعنے خالص چاندی لیکے اوسکو برادہ بناوے
جسطرح باریک ریتی ہوتی ہے اور برادۂ مذکور کو اوس کھٹے انار کے رس مین ڈال
کے کھرل کرے جب تک کہ تمام رس جذب ہو جاوے اوسکے بعد ایک گولی کر
اور دو سکورون مین رکھہ کے کپڑمٹ کرے اور آدہا من جنگلی گوبری رکھہ کے آگ
دیوے جبکہ گوبری سب جلجاوے اوسوقت وہ برادہ چاندی کا اکسیر ہو جائے گا
یہہ اکسیر کی خاصیت سرد ہے اور واسطے تپ دق کی بہت مفید ہے چاہیے دور کی

تین رتی تک چالیس روز تک مریض کو کھلاوے اور واسطے قوت باہ و قوت ہاضمہ
اور قوت معدہ اور زیادتی خوراک کے یہہ ترتیب ہے کہ اکسیر مذکور کو کھرل مین ڈالے
اور اسمین ایک ماشہ سنبل سفید اور دو ماشہ پارہ ڈالے اور پان کا رس اسمین
ملاوے اور کھرل کرے جب سوکھ جائیگا اوس وقت دو نئے سکورون مین رکھے
اور جنگلی کوبری ادھا دسیر یا ایک سیر سے اوسے آگ دیوے اور بعد جلنے کوبر
یون سے نکالے اور پھر ایک ماشہ سنبل اور دو ماشہ پارہ اور پان کا رس ڈال کے کھرل
کرے جب سوکھ جاوے تو دو سکورون مین رکھکے بیچ ادھا سیر یا ایک سیر جنگلی کو
بری مین رکھکے آگ دیوے اسیطرح پچیس مرتبہ سنبل اور پارہ اور پان کا رس
ڈال کے کھرل کرکے آگ دیا کرے اور پانچ دفعہ آخری وقت فقط خالی پان کے رس مین
کھرل کرکے سکورون مین رکھکے آگ دیوے کل چالیس مرتبہ اسیطرح تب تیار ہوگا
اور وزن بھی اوسکا زیادہ ہوگا جسقدر سنبل دیا گیا ہے اوسقدر اوسکا وزن زیادہ ہوگا
اوسکے بعد اوس سب کو سفوف کرکے برابر اوس سفوف کے لونگ اور برابر اس سفوف
کے زعفران ملاکے بیچ ایک ڈبیا کے رکھے اور واسطے فائدہاے مذکورہ کے استعمال
کرے یہہ نسخے یونانی طبیبون کے اور فقیران رہروے نے جو عنایت فرمائے ہین
مرقوم ہوتے ہین واسطے قوت باہ و زیادتی منی و امساک کے نہایت مجرب ہین
خرمہ درشت یعنی بڑی کھجورین چہار عدد منہ ہر چہار کھجورونکا کھول کے رس زقوم کا
اونھون مین بھرے اور چہار پہر تک رکھے اوسکے بعد ایک سیر مادہ گائی کا دودہ لے
کے بیست آثار پانی مین ڈالے اور چہار کھجورون کو خالی کرکے ساتھ پانی مذکورہ
کے دہووے یہانتک کہ وہ سب پانی خرج ہو جاوے اوسکے بعد چہار دام یعنی
سات تولہ مادہ گائی گھی لیکے کڑاہی مین ڈالکے جوش دیوی اور چارون کھجورون کو اس
گھی مین ڈالے اور تھوڑی تھوڑی آگ دیوی تاکہ کھجورین مذکور لال ہو جاوین جل

نہ جاوین اوسکے بعد کڑاہی سے نکال کر نگاہ رکھے اور ایک کھجور کو چہار حصہ کرکے ایک حصہ
ہر روز کھاوے اور اوس گھی کو جو کڑاہی مین باقی رہا ہو اوسے شیشے مین ڈال کے نگاہ
رکھے اگر کسی آدمی کو جو حلق کا مرض رکھتا ہو اوسپر یہہ گھی لگایا جاوے اوبعد لگانے
کے پان کے پتے اوسپر باندہے تو انشاءاللہ تعالی اچھا ہوگا اور سخت بنے کا ہرگز
سرنگون نہوگا اور فائدہ کھجور کے کھانیکا یہہ ہے کہ قوت باہ زیادہ ہوگی اور منی سخت و
بہت پیدا ہوگی اور امساک تمام لاوے گا کہ چہار پانچ عورتون کو خوش کرسکے گا
**ادویہ قوت باہ و امساک** اسپند ولایتی پانچ درم آدہا کچا بہوسنے تخم ہلیلہ
پانچ درم وہ بہی ادہا کچا بہوسنے خشخاش کا چھلٹا دو درم اور کالے تل چہہ درم اور
قند کہنہ بست درم اس ہر پانچ دوا کو ایک جا کرکے پیسے بعد سات گولی بناوے
جماع کرنے کے وقت ایک گولی کھاوے قوت عظیم پیدا ہوگی مرگز انزال نہوگا
**نسخہ** واسطے دفع دمہ کالی تل ۳ ماشہ اجواین ۳ ماشہ ببول کی چھال ایک مٹھی بھر کوٹکر
چہانکر سات گولی بناوے اور ہر روز ایک گولی کھایا کرے پرہیز کھٹائی اور بادی و تیل کا رکھے
دمہ دفع ہوگا **علاج** کف بلغم لونگ سونٹھ پیپل کالی مرچ اجوائن کالی زیرہ ان چہہ دوا ن
کو برابر وزن لے کے ہاون دستے مین کوٹ کے ایک آثار پانی مین جوش کرے
جبکہ ایک چھٹانک پانی باقی رہے اوسوقت اوس پانی کو صاف کرکے پیوے انشاءاللہ
تعالے تین روز مین اچھا ہوگا کف بلغم افضال الہی سے دور ہوگا **نسخہ**
**آتشک** اور دوسرے امراض خبیثہ کو جو بغیر نقصان منہ آنے کے دفع نہین
ہوتے ہین لاوے ہلیلہ سیاہ سفید کتھہ نیلہ تھوتھہ خام یعنی کچا سب دوا برابر
ہموزن لیموں کے پانی مین چار پہر تک کھرل کرے اور مقدار جنگلی بیر کے گولی بناوے
ایک گولی صبحکو ساتھہ دہی یا چھاچھہ کے کھاوے دس روز تک کھاوے بادی اور مرچے
سے پرہیز کرے **ترکیب قوت باہ** مرغ کے ایک انڈے کی سفیدی اور ادرک کا

رس اور پیاز کا رس شہد اور بادہ گانی کا گھی سب کو برابر لے کر ہر روز صبح کو کھا
یا کرے نہایت فائدہ مند اور بادآور ہے نسخہ واسطے تندی شہوت و تعریف
امساک کے جو دو چند تفاوت کرے زعفران بسباسہ دونوں بوزن [illegible] ماشہ
اور پھر ہوتی چار عدد ان تینوں دواؤں کو باریک پیسکر شہد میں تین گولی بناوے
ایک گولی جماع کرنے کے آگے کھا کے اپنے کام میں مشغول ہووے بہت
مفید اور آزمودہ ہے یہہ نسخہ سلطان ابراہیم ادہم بلخی کا ہے واسطے [illegible]
مرد یعنی کم قوت [illegible] پائے [illegible] دوا کو جمع کرے اور [illegible]
کپڑے میں چھان کر صاف کرکے گولیاں ایک تولہ وزن کی بناوے اور صبح کے وقت
ایک گولی کھاوے اور اوپر اوسکے دودھ بادہ گانی کا [illegible] پیا کرے کہ عجب [illegible] مرد
ہوگا لیکن کھٹائی اور چیز بادی نہ کھاوے اور سات روز تک عورت کے
نزدیک نجاوے [illegible] تولہ [illegible] تولہ [illegible]
قند کہنہ بیس برس کا ۵ تولہ گھی بادہ گانی کا ۵ تولہ نوع دیگر اسگندھ [illegible]
کرکے دودھ میں بادہ گانی کے [illegible] بھگا کے چھاؤں میں سکھاوے اور اوسے [illegible]
کوٹ کر چھان کے برابر وزن دوا کے شکر تری کے ساتھ ملاوے اور [illegible] تولہ
ہر روز ناشتا کھایا کرے ایک ہفتے تک ساتھ اوسکے دودھ بادہ گانی کے اور
مداومت کرے اگر سو برس کا [illegible] جاتی ہو تو ہو جائیگی اور بہت قوت شہوت کی پیدا
ہوگی تھوڑی مدت کے بعد جبکہ تھوڑا بہت فائدہ ہوا ہو تو [illegible] وقت ایک روز ناشتے
کھایا کرے اوسکے بعد [illegible] روز سے ہفتے میں دو وقت کھاوے اور اگر حاجت تقلیل کی
ہو تو دو وقت ہر روز کھایا کرے ایک ہفتے مداومت رکھے موافق دستور کے
ہوگا نہایت مجرب و آزمودہ ہے **نوع دیگر** یہہ ترکیب آزمودہ ہے
حضرت میر سید احمد گیسو دراز رح اس ترتیب سے کھاتے ہیں اگر کوئی چھوٹا جانے گا

دوزخ مین جلے گا اور اگر اوس دوا سے فائدہ نہ دیکھے تو مین جو سید احمد گیسو دراز
ہون دوزخ جاؤنگا مگر چاہیے کہ تمام برس بہرہ کھاوے پہلے مہینے مین سستی
اور کاہلی اوسکے وجود سے جاتی رہے گی دوسرے مہینے مین اشتہا غالب ہوگی
تیسرے مہینے مین بدبوئی اور علت اوسکے بدن سے نکلجائیگی چوتھے مہینے مین سفید
بال کالے ہونگے پانچوین مہینے مین خدا کے فضل سے کالے بال سفید نہونگے
چھٹے مہینے مین عیال کذب نہون ساتوین مہینے مین شہوت غلبہ کرے آٹھوین
مہینے مین رستہ چلنے مین نہ تھکے نوین مہینے مین جو کچھ زبان سی کہیگا قبول ہوگا دسوین
مہینے مین حق تعالی سے واصل ہوگا انشاء اللہ تعالی ادویہ یہہ ہے بہت مجرب
بھنگرہ آدہا سیر بیج آملہ آدہا سیر ہلیلہ آدہا سیر بلیلہ آدہا سیر کالی زیری آدہا سیر
سنبھالو کا پتا آدہا سیر تخم سنبھالو آدہا سیر مال کنگنی آدہا سیر دارچینی آدہا سیر
چرونجی خورد آدہا سیر چرونجی بہلاوہ آدہا سیر بھوسی اجوائن آدہا سیر ان سب دوا
کو پیسکر چھلنی سے چھانی اور قند سیاہ وکہنہ مین تین سو ساٹھہ گولیان
بناوے اور ہر روز ایک ایک گولی کھاوے حکم سے حضرت حق سبحانہ
تعالے عجائبات دیکھیگا ان کل چیزون کو سب برابر ایک وزن لیوے
ترکیب حضرت مخدوم شیخ نصیر الدین چراغ دہلوی قدس سرہ فرماتے ہین کہ
دو رکعت نماز پڑھکے گولیان بناوے اور گولی کھانے کے وقت یہہ دعا
پڑھے بسم اللہ الرحمن الرحیم فان آمنوا باللہ ورسولہ تا لا تغلون نسخہ
گنج سرمیان عثمان خان پٹھان لاہوری سی عنایت ہوا ہی اگر کسی کو آبلہ سر جسکو دادہ
کہتے مین ہو تو اوسکے واسطے بہت مفید ہے نسخہ یہہ ہے کبریت سرخ ہہ ماشہ
مردار سنگہ ۲ ماشہ پھٹکری بھونی ہوئی ایک ماشہ یعنی پھٹکری کو گوبری مین پکاتی ہین
مور تھوتھہ بریان دو دانگ مور تھوتھہ کو بہی گوبر مین بھونتی ہین الاچی دو دانہ سفید کہتہ ہہ

ماشہ خاک چولہ کی ایک ماشہ کمیلا ایک تولہ گھی گاے کا لیکن اُسکو ایکسو بار پانی مین دہووین بغیر کاے کے گھی کے سب اجناس کوٹ لیکے کوٹے اور کھرل مین باریک بناوے اور بیچ دہوے ہوے گھی کے ملاوے اور چینی کے پیالے مین ڈالکے رکھے جسوقت سر کے پھوڑون کے اوپر جسے گنجہ بہی کہتے ہین لگاوے انشاء اللہ تعالی بہت سات روز مین سوکھ جاے گا سر گنجہ اچھا ہو جایگا اور اسیطرح پانون پر کے پھوڑونکو بھی کام آوے گا بہت مفید نسخہ ہے

## نسخہ سوزاک و آتشک وغیرہ

نیلہ زنگی ۲ تولہ سفید کتھہ ۱ تولہ نیلہ تھوتھہ بریان کے چھے ماشے یعنے نیلہ تھوتھہ کو گوبری مین بھونا چاہیے ان سب دواون کو پچیس لیمون کے رس مین دو پہر تک کامل کھرل کرے اور بیر کے برابر گولیان بناوے اور سات روز تک صبح و شام کھایا کرے پرہیز دودہ اور دہی اور مٹھائی اور کھٹائی کا رکھے سات روز یا چودہ روز کھلاوے صحت کلی حاصل ہوگی مگر گھی بہت کھایا کرے مجرب ہے

**نوع دیگر** اس نقش بدوح مثلث کو جو نہایت سودمند و نہایت مفید ہے اور کسی جا پیچ ثلاثی بیست دربیست کے نہین آتا مگر یہہ عاجز نے ثلاثی مین زور عقل و فکر سے درست کیا ولیکن دو ہندسے اعداد داخل کیے جس سے نقش بدوح کو بیست دربیست ثلاثی مین تیار کیا ہے وہ یہہ ہے اور اسناد فوائد اس نقش شریف کے بہت ہین مگر ہمنے مختصر کیا فقط وہ نقش یہہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۲ | ۸ |
| ۴ | محه | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۳ |

## نوع دیگر

اسناد فوائد نقش جو اسکے بہت ہین ہم یہان بطریق اختصار لکھتے ہین اور یہہ نقش جو بہت عمدہ ہی اور اکثر عامل لوگ اس نقش کی طرف بہت زیادہ مخاطب رہتے ہین اور مجرب و آزمودہ ہے ترکیب اس نقش کے اگر

کوئی چاہے عمل کرنے تو اسطرح پر عمل کرے پہلے یہہ بات لازم ہی کہ وہ شخص نمازی
خدا پرست روزہ دار ساتھہ وضو کے رہا کرے اور ترک حیوانات جمالی و جلالی یعنی
گوشت مچھلی وغیرہ سے پرہیز کرے اور چالیس روز تک ہر روز صبح سے دن کے
بارہ بجے تک ساتھہ وضو کے تین سو ساٹھہ نقش جو اسکے لکھے اور اوسکی
گیہون کی آٹے مین گولیان بناوے جبکہ تمام تین سو ساٹھہ گولیان بنجاوین اسوقت اون
سب کو دریا مین یا کہ ندی مین لیجا کے ڈالے مگر ساتھہ وضو کے ہو اسیطرح چالیس روز
تک ایسا ہی کیا کرے اوسکے مطالب دلی سب آوینگے اور اگر کوئی چاہے کہ اس
جو اکو کمال درجے کو پہونچاوے تو چاہیے کہ رات کو عشا کے بعد یہہ آیت شریف
لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین تین سو ساٹھہ بار پڑھکر
سو رہے مگر پڑھنے کے وقت اور عین پڑھنے کے وقت مین کسی کے ساتھہ گفتگو
نکرے اسیطرح سو رہے اور جو جو خواب مین اوسے نظر آوینگے اوسے نہ کہے مگر یہہ شخص کو
لازم ہی کہ صدق مقال و اکل حلال کھاوے اور سچا کہا کرے جھوٹھہ سے دور رہے
اور اوس سے بھی زیادہ روشن ضمیر ہونے چاہے تو ترکیب اوسکی یہہ ہے کہ ایک
نیا کٹورہ مٹی کا کسی رنگ کا ہو خرید کر لاوے اور اوسکے پیٹ مین ساٹھہ کھیل کے
نقش جو اکو سے لکھے مگر لازم ہے کہ ہر حال مین ساتھہ وضو کے رہے اور شب کو جسوقت
چاہے آیت مذکور کو پڑہے تو چراغ کو گل یعنے بجھاوے یا نہین تو اپنے منہ پر کپڑا لپیٹ
لیوے اور حریر کا پارچہ لیکر اوسمین تین کالی مرچ ڈال کر اپنے کانون کے سوراخون کو بند
کرے اور پانی پر لمحہ ہاتھہ رکھکر دم بدم چھاتی پر پھرایا کرے ہر شب یہہ معمول رہے جبکہ
چالیس روز گذر جاوین اور حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اصحاب کرام نے سوال
کیا کہ یا حضرت اس آیت شریف کو ہم پڑہین تو ہمارا مطلب بر آویگا تب انحضرت نے فرمایا
کہ کسنے پڑہا ہے جو اوسکا مطلب نہ بر آیا ہو مگر شرط یہہ ہے کہ عامل اتنا

لحاظ رکھے کہ جس وقت نقش کو لکھے تو کاغذ مین سوراخ نہ ہو جاوے اگر تھوڑا سا یا ایک
کاغذ چھد جائیگا تو وہ عمل کارگر و موثر نہ ہوگا اور لازم ہے کہ سیاہی بھی اپنے ہاتھ سے
بناوے اور دریا کا یا ندی کا پانی آپ خود لاوے اور دہی ہے پر اختیار و نہ سے
اوس پانی طاہر سے سیاہی بناوے اور نقش لکھے اور یہ بہت شریف ہے
اوسکے بہت تعریف لکھی گئی ہے اور بہت سے عالموں کا قول ہے کہ اسم اعظم یہی ہے اور ہم
لوگون نے اسی سے سب کچھ پایا ہے اور اکثر اونہون نے اوسے عمل کیا ہے اور کام دیکھا
برآیا ہے مگر چاہیے کہ گوشت حیوانات سے پرہیز کرے تاکہ اوسے کسی موکل سے
کچھ ضرر نہ پہونچے دیوانہ نہ بنجاوے یا کہ کسی اور بیماری مین گرفتار نہ ہو جاوے سوا اوسکے
نقش بھی کارگر و موثر نہین ہوتا ہے ہر حال سے ہشیار رہے تاکہ جمیع مطالب دلی
اوسکے برآوین مقصدین بخیر و خوبی سرانجام پاوین نہایت مجرب و آزمودہ ہے
وہ نقش شریف یہہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ٨ | ١ | ٦ |
| ٢ | ٥ | ٧ |
| ٣ | ٩ | ٢ |

**نوع دیگر** یہہ نقش معظم ہر روز ... لکھے
اور فتیلہ بنا کر ... جلاوے اور
خاک اوسکی دریا مین ڈالے ... فضل
حقیقی فتوح غیب واسطے عامل کے
حاضر ہو بلکہ بعد کچھ روز کے روزینہ مقرر
ہو جاوے نقش یہہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ے | ح | ج |
| ع | لا | ے |
| ٦ | لا ١١٦١ | ٩ |

**نوع دیگر**

یہہ طلسم بروز یکشنبہ و سہ شنبہ سکورہ آب
نارسیدہ پر لکھ کر سات مرتبہ جمعہ سے
پانون تک مریض پر اوتارے اور آتش
سے دودے یعنے کوئلون کی آگ مین
چھوڑدے بعد تھوڑے عرصے کے

چراغ کو آگ سی نکال کر دیکھے اگر حروف سفید نظر آوین آسیب جن معلوم کرے اگر حرف سرخ ہون تو آسیب چڑیل و جوگنی کا سمجھے اگر حرف غائب ہو جاوین تو آسیب دیو کا متصور ہے اگر حروف اصلی رہین تو بیماری بدنی و عارضہ جسمانی تصور کرے طلسم یہہ ہے نوع دیگر یہہ نقش ۳۴ کا واسطے کشایش کار دنیوی مصلصلحہ طہ ۳۱ ۱۱ ۵ ۲ ع ۱ ۳ ۲ ۴ ۶ کے بہت موثر اور آزمودہ ہین چاہیے کہ ۳۴ طلعو اس ع ۳ ۴۱ ۱۱ ۲۹

نقش ہر روز علی الصباح بطہارت تمام ۳۴ روز تک لکھکر کنوین مین چھوڑے بعد ازان ۱۶ نقش ۱۶ روز تک لکھکر چاہ انداز کرے بعد اوسکے چار نقش بطور زکوۃ کے لکھکر کنوین مین چھوڑتا رہے اگر صدق دل سے یہہ عمل کرے درمیان دو مہینے کی دلی مراد حاصل ہو نوع دیگر ترکیب استخارہ از حضرت نظام الدین اولیا بعد طہارت اور وضو کے ہزار بار لا الہ الا اللہ پڑہے اور اس مثلث کو سرہانے رکھکے اور جو چہہ کہ مدعائے دلی ہو اوسپر خیال کرکے سو رہے اور عدد اکیاون سے عمل تحریر کرے نقش یہہ ہے

ع وش رام اسے لاکلام متواصل ہو نقش یہہ ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| | ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| | ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| | ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

| | | |
|---|---|---|
| ۵۶ | ۵۱ | ۵۸ |
| ۵۷ | ۵۵ | ۵۳ |
| ۵۲ | ۵۹ | ۵۴ |

نوع دیگر یہہ ۲ نقش روز لکھکر آٹے مین گولیان بناکر چالیس روز دریا مین ڈالے عامل ہو جاوے یہہ واسطے دفع درد نیم سر کے مجرب ہی اگر لکھکر سر مین باندہی درد دفع ہو جاوے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۷ | ۲ |
| ۷ | ۲ | ۵ | ۶ |
| ۲ | ۷ | ۶ | ۵ |
| ۶ | ۵ | ۲ | ۷ |

نوع دیگر واسطے بستہ کرنی شمشیر کی یہہ تعویذ لکھکر بطور امتحان نز بزگی گردن مین باندہدی اور تلوار کا وار کرے ہرگز خطا نہ پڑے گا

۱۱ ھ ۷ ۱۱۱۱ ۱۹ احھہ ہ ۱۱ ۹ ۷ ۱۱۱ ۱۹ احھہ د

نوعدیگر

**نوع دیگر** اگر یہہ نقش بھوج پتر پر لکھکر جس
کسی کے گلے مین یا بازو پر باندہے
نظر کبھی نہ لگے گی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۸ | ۱۰ | ۳۵ |
| ۱ | ۳۵ | ۷ | ۱۸ |
| ۳۵ | ۱۰ | ۱۸ | ۷ |
| ۱۱ | ۷ | ۳۵ | ۱۰ |

**نوع دیگر** یہہ نقش واسطے افزونی مال دولت
کے کھد وا کر انگوٹھی مین پاس رکھی بفضل
ایزد متعال مال و منال سی خوشحال رہے
نقش معظم و مکرم یہہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب ۲ | و ۲ | ط ۶ | ح ۸ |
| ح | و ۶ | ر ۲ | ب ۲ |
| د ۲ | ب ۲ | ح ۸ | و ۶ |
| د ۶ | ح ۸ | ب ۸ | ر ۶ |

**نوع دیگر** یہہ نقش ہشت در ہشت سورہ قل ہو اللہ واسطی دفع جن و شیطان کے تین
روز لکھہ کر پلاوے نقش مذکور یہہ ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد |
| هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد |
| احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم |
| الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن |
| الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | له |
| لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | له | کفوا |
| یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | له | کفوا | احد |

**نوع دیگر** واسطے حب کے بے نظیر ہے چاہیے کہ روز سہ شنبہ کو سات مرتبہ یہہ آیت شریف
نمک پر پڑھکے آگ مین ڈالے اور نام اپنا معہ والدہ و نام مطلوب معہ والدہ زبان پر لاوے

اسم یہہ ہے قُلْ عَلَیْہَا الَّذِیْنَ تَوَعَّدُوْنَ نوعدیگر اگر کوئی شخص چاہے کہ فلان عورت
مجھپر عاشق ہوجاوے تو اتوار یا شکل کو ایک لکڑی انجیر کی اور مادہ سگ کو اوسی لکڑی سے
مارے پھر اوس لکڑی کو جلاوے جبکہ وہ لکڑی راکھہ ہوجاوے تو اپنے پیشاب
مین اوس راکھہ کو ملاکر گولیان بناوے اور بروز مذکور ایک گولی جس عورت پر چاہے
مارے وہ فریفتہ ہوگی نوعدیگر نقل ہے از ناطق جعفر صادق سے کہ جو عورت سورہ نون کو
زعفران سے لکھکر اپنے پاس رکھے حاملہ ہوجاوے دیگر اس دعا مین یہہ تاثیر ہے
کہ عورت کے پاس رکھنے سے حاملہ ہو اور جس درخت مین لکھہ کر باندہین جلد باردار
ہوجاوے مگر ہر نوچندی جمعرات کو لوبان سے دھونی دیکر عمل کرنا واجب ہے اور وہ دعا
یہہ ہے ہو ہو ہو ہو ہو ہو ہو ہو اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ
حی حی حی حی حی حی حی حی قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم
وصلی اللہ تعالی علی خیر خلقہ محمد و آلہ واصحابہ اجمعین نوعدیگر واسطے
زیادتی دودہ کے یہہ آیت سات مرتبہ نمک پر پڑھکر دم کرے اور عورت کی کسی غذا مین
کھلاوے بفضلہ تعالی دودہ اسقدر زیادہ ہوگا کہ چار لڑکے پئین سے لیے اور آسودہ
رہین ہم شیر نہ ہوگا دعا یہہ ہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مَثَلُ الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ
اَمْوَالَہُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ کَمَثَلِ حَبَّۃٍ اَنْبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِیْ کُلِّ سُنْبُلَۃٍ مِّائَۃُ حَبَّۃٍ وَاللّٰہُ یُضٰعِفُ
لِمَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ نوعدیگر یہہ اسم علم وقت نیم شب کے ہر روز پڑہی فتوح غیب
حاصل ہو اول بسم اللہ الرحمن الرحیم بارہ مرتبہ پڑھے بعد ازان اسم یا عزیز ایک ہزار
ایک سو مرتبہ پھر گیارہ دفعہ یا رحیم یا کریم ورد زبان کرے اگر ایک چلہ بطہارت پاکیزگی
یہہ عمل مین لاوے کامل ہوجاوے نوعدیگر اس تعویذ کو بروز پنجشنبہ بعد
نماز صبح لکھہ کر جد خرابہ یا خانہ مطلوبہ مین دفن کرے خواب مطلوب کا بستہ
ہوجاوے جب تک کہ طالب پاس مطلوب کے نہ آوے مطلوب بیقرار رہے

اور

اور سپنچے تعویذ کے نام اپنا اگر مرد ہو نام معہ والدہ کے اور نام مطلوب کا اگر عورت
ہو معہ نام والدہ اوسکی کے لکھے اسطرح سے کہ فلان بن بستم خواب فلان بنت
فلان علی حب فلان بن فلان بستہ کرد تعویذ یہہ ہے

نوع دیگر جو اس نقش کو بروز یکشنبہ
دہونی لوبان کی دیگر گوشہ زمین مین دفن
کرے اور اوسپر میخ آہنی کاڑ دیوے
اور زیر تعویذ لکھدیوی اور زبانی بھی کہدیوے
کہ خواب آرام فلان بن فلان یا بنت فلان

| | | |
|---|---|---|
| المستقیم | [illegible] | |
| الصراط | [illegible] | |
| ن | [illegible] | |
| اهد | [illegible] | |
| نستعین | | |

کا بستہ ہو اور تبلای میرا یا میری ہو کر بیقرار رہے نقش یہہ ہے

نوع دیگر اگر سائل پوچھے کہ چیز چوری گئی
ہے عورت ہے یا مرد پس چاہیے کہ اعداد
نام سائل معہ اعداد اوس یوم کو جمع کرکے
دو جگہہ طرح دے اگر ایک رہے چور مرد

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ع | عع عع | عہ عہ | ععع ععع | ععع ععع |
| | ۲ ۲ | عہ عہ | ععع ععع | عع عع |
| | | ۳ ۳ | ۵ ۴ | ۲ |
| | | ۳ ۳ | ۴ ۴ | ۲ |

ہے اگر دو رہین عورت ایضاً اگر سائل پوچھے کہ چور خانگی ہے یا غیر چاہیے کہ اعداد
نام سائل معہ اعداد روز جمع کرکے تین تین طرح دے اگر ایک رہے دزد ہمسایہ تصور کرلے
اگر دو رہین کوئی شخص ہی گھر کا ہے اگر تین رہین شخص غیر نے مال چرایا ہوگا ایضاً
اگر سائل پوچھے کہ فلان عورت مجھسے محبت رکھتی ہے یا نہین اوسیطرح اعداد
اسم سائل و اعداد آن روز جمع کرکے تین جگہہ طرح دے اگر ایک رہے اپنے شوہر کو
دوست رکھتی ہے اگر دو رہین عفت کو عزیز جانتی ہے اگر تین رہین مرد غیر کو چاہتی ہے
ایضاً اگر سائل پوچھے کہ فلان شخص مجھسے خصومت رکھتا ہے اوسپر ظفریاب ہونگا
یا نہین بحساب ابجد اعداد نام سائل و اعداد اسم روز جمع کرکے دو جگہہ طرح دے

اگر ایک رہے دشمن پر ظفریاب ہو اگر دو رہین دشمن بالا ظفریاب ہو ۱۲ ایضاً
اگر سائل پوچھے کہ فلان شخص یہہ خبر لایا ہے راست ہی یا دروغ اعداد نام سائل اور
اعداد آنروز جمع کرکے دو جگہہ طرح دے اگر ایک رہے خبر باطل ہے اگر دو رہین سچ
سمجھنا چاہیے نوع دیگر یہہ دعائین واسطے راکب و مرکوب اعنی بروقت سوار
ہونے گھوڑے کے بہت مفید ہین منظومہ

| | |
|---|---|
| ہے منزہ کلام ربانی | دافع ہر بلا سے ہے جانی |
| بھاگے شیطان اوسکی برکت سے | ہو گذر دیو کا نہ ہیبت سے |
| مشکل آسان سب طرح کی ہو | ہووے تسکین درد سے دل کو |
| یہہ تسخیر اور حفاظت تام | آوے دونون کیواسطے یہہ کام |
| گھوڑے کے حق مین جو مفید ملا | پایا سینے جہان جہان سے لکھا |
| یہہ تعلیم کردیا تجہ کو | اور عمل کے لیے ہی کی تسخیر |
| کہتے ہین جب دواب کو توتے | تا نسیہ پر یہہ اوسکے دم کردے |
| رہے جبتک کرے وفاداری | ہو مسرت فزون ہو بہبودی |

جو گھوڑا نیا خرید کیا ہو اوسکی پیشانی پر یہہ دعا پڑھکے دم کرے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ
وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ مَا شَاءَ اللّٰهُ كَانَ وَمَا لَمْ يَشَاْ لَمْ يَكُنْ

منظومہ

| | |
|---|---|
| جب سواری کا ہو تیرا آہنگ | اور [illegible] |
| دونون کانون مین اوسکے پڑھ یہ دعا | جان و دل سے [illegible] |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَلَقَدْ اَوْحَيْنَا اِلٰى مُوْسٰى اَنْ اَسْرِ بِعِبَادِيْ فَاضْرِبْ
لَهُمْ طَرِيْقًا فِي الْبَحْرِ يَبَسًا لَا تَخَافُ دَرَكًا وَّلَا تَخْشٰى

| | |
|---|---|
| ایک عمدہ عجب سواری کا | حاصل اسم درد باری کا |
| رکھے جسدم رکاب پر تو قدم | پڑھ لے پہلے دعا یہہ ای ہمدم |

بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ الذی ہدانا لہذا وما کنا
لنہتدی لولا ان ہدانا اللہ سبحان الذی سخر لنا ہذا وما کنا لہ مقرنین

| | |
|---|---|
| یا الہی دم کرو یہہ کان مین اوسکے | تا اطاعت مین ہو فرس تیرے |
| سے ہے یہہ تسخیر کی دعا ایمان | سجع ایمان آیت قرآن |

بسم اللہ الرحمن الرحیم اولم یروا انا خلقنا لہم مما عملت ایدینا انعاما فہم
لہا مالکون وذللناہا لہم فمنہا رکوبہم ومنہا یاکلون

| | |
|---|---|
| اب دعا حفاظت ای ہمدم | جس سند سے کہ مین نے پائی رقم |
| سے کم و کاست اوسکی سے تحریر | تھا کسی کا فرس بہت دلگیر |
| عاجز آیا وہ [illegible] کرنے سے | تھا یقین دل مین اوسکے مرنے سے |
| اس تفکر مین ہوگیا [illegible] جب | نظر آئے اوسے رجال الغیب |
| اور [illegible] تن | آشکارا خرد ہو کل بہ چمن |
| دل ملا [illegible] | ہوگیا خواب اوسکا راحت جان |
| کر دیا اسکا [illegible] شور و شر | اسکو دل سے اوٹھائی سب مجھ و شر |
| آنکھین کھین [illegible] اور دل [illegible] | خاموشی لب پہ اور زبان ہشیا |
| تھی ہدایت یہی کہ پڑھیو یہہ دعا | کر اوسی جا کے دم کہ پاوی شفا |
| کر چکا اسطرح وہ جب تعلیم | کھل گئی آنکھ کرتے ہی تسلیم |
| خواب کا اوسکے یہہ نتیجہ تھا | یاد اوسکو وہی وظیفہ تھا |
| جا کیا اوسنے اوس دعا کو دم | آئی دوبارہ اوسکے دم مین دم |
| قدرت کاملہ سے کب ہے دور | لائے مردہ کو پھر از لب گور |

هو فرس کے ختام یا کمنام — یا که بدنام هو بخستم کلام
کر رقم اس دعا کو کاغذ پر — باندہ کر دن مین اوسکو ای دلبر
اور جو پہلے سے یہه حمایل هو — کچھه ضرر اوسکو پھر نه حایل هو

بسم الله الرحمن الرحیم

حرزت احرزت بعزة الله العزیز الحکیم بحم عسق یس والقرآن الحکیم ابصالا الی الله بصیر الامور

اور یہه مرقوم ہے بحصن حصین — هو نظر کا خلل جسے بے کین
پڑھکے کر دے دعا یہه ویسے دم — جسکو کرتا هون مین یہان یه رقم
پڑھکے کر چار بار دم خوش خو — ناک سے کے داہنے پرده مین تو
ایسے ہی تین بار پڑھ دم کر — جانب چپ ہی ای ستوده سیر

لا باس اذهب الناس رب الناس واشف انت الشافی لا یکشف الضر الا انت

## چہل کاف

چہل کاف کی اسناد لکھنے اس نسخه مختصر مین گنجایش نہین ہے ایک امر مین مفید ہی قرات اسکی صبح و شام کیا کرے که جمله مطالب دنیوی و اخروی حاصل ہونگے ہمنے چہل کاف کو بہت مجرب و آزموده پایا ہے

کفاک ربک کم یکفیک واکفة کفکافها ککمین کان
مرکلک تکر کرا ککر الکر فی
کبد یحکی مشکشکة ککلک
لکک کفاک ما بی کفاک الکاف
کربته کوکبا کان کوکب الفلک

## بسم الله کے فضائل اور منافع کے بیان مین

جناب رسول الله صلی الله علیه وسلم نے فرمایا که جو کام بسم الله سے

شروع نہ کیا جاوے وہ بے برکت ہے اور بھی آپ نے فرمایا کہ جس دعا کے آگے بسم اللہ الرحمن الرحیم ہو وہ قبول ہوتی ہے **دفع درد سر برکت بسم اللہ** روایت ہی کہ بادشاہ روم نے کہ نصاری تھا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ مجھے درد سر ایسا رہتا ہے کہ کبھی افاقہ نہین ہوتا کوئی دوا مجھے بھیجدو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک ٹوپی اوسکے پاس بھیجدی جب اوس ٹوپی کو سر پر رکھتا درد تھم جاتا اور وہ ٹوپی سر سے اوتارتا پھر زرد سر ہونے لگتا اوسکو تعجب ہوا ٹوپی کو اودھیڑ کے دیکھا اوسمین بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھی پائی اور کچھ نہین اوسنے کہا کہ کیا اچھا دین ہے کہ جسکی ایک آیت سے مجھے اللہ تعالے نے شفادی **عدم تاثیر زہر برکت بسم اللہ** روایت ہی کہ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے زہر قاتل بسم اللہ الرحمن الرحیم کہکے پی لیا اور کچھ اثر نہ ہوا اور وہ کافر جو زہر لائے تھے مسلمان ہوگئے **دفع بخار برکت بسم اللہ** فقیہ احمد مازنی کو بخار شدید لاحق ہوا اونھون نے اپنے اوستاد حضرت عمرو بن سعید سے کہ اونکے گھر تشریف لائے تھے حال بیان کیا اونھون نے ایک تعویذ لکھدیا اور کہا کہ کھول کے مت دیکھو کہتے ہین کہ مینے وہ تعویذ باندہ لیا فوراً میرا بخار جاتا رہا بعد اوسکے مین نے تعویذ کھول کے دیکھا اسمین لکھا تھا بسم اللہ الرحمن الرحیم اور کچھ نہین لکھا تھا میرے دل مین کچھ آیا یعنے کہ مین سمجھا تھا کہ کچھ عجیب غریب نئی دعا ہوگی بسم اللہ کو بسبب کثرت استعمال کے اتنا نہ سمجھا کہ اوس سے ایسا اثر عجیب ظاہر ہو پھر مجھے بخار آیا اور تعویذ نے اثر نہ کیا مین حضرت اوستاد کے پاس گیا اور حال بیان کیا اونھون نے فرمایا کہ تم نے تعویذ کھول کے دیکھا ہوگا مینے کہا ہان اونھون نے اور تعویذ لکھدیا اور اپنے ہاتھ سے میرے باندہ دیا اور کہا کہ اس تعویذ کو مت دیکھو بخار میرا اوسی گھڑی جاتا رہا بعد چند روز کے مینے اوس تعویذ کو بھی کھول

